The *meso-rectum* is a narrow fold connecting the back part of the rectum with the sacrum

Along the course of the great intestine are some processes called the *epiploic appendices* which differ in size and form, they are small sacs formed by the peritoneum covering the intestine, and are generally filled with fat

The folds of the peritoneum connected with the liver are called *ligaments* from their being instrumental in retaining it in position One is attached to its upper surface and connecting it with the diaphragm is called the *suspensory* or *falciform* ligament it indicates the division between the right and left lobes of the liver, and its lower border encloses the remains of the umbilical vein The folds which connect the lateral lobes of the liver at each side to the diaphragm, are called the *right* and *left lateral ligaments* between them, towards the middle line, is the *coronary ligament*

In the pelvis the folds are connected with the bladder, the rectum and the uterus From the summit of the bladder three long narrow folds extend upwards to the umbilicus one in the middle line corresponding with the urachus, and one on each side with the umbilical arteries where the membrane is reflected from the base of the bladder backwards upon the rectum it presents two folds usually called the posterior ligaments of the bladder

From the sides of the uterus two broad folds extend outwards to the walls of the pelvis, with which they connect it, hence they are called the broad ligaments of the uterus they contain the vessels of the uterus, the round ligaments, the ovaries, and the Fallopian tubes

The continuity of the peritoneum and the manner in which it is reflected from one organ to another may readily be ascertained by tracing it from a fixed point To begin at the small omentum, it is found to consist of two layers, by first tracing the upper one it will be found to extend to the lesser curvature of the stomach, S, and then over its anterior surface as far as the great curvature, from this it reaches down, forming the upper layer of the great omentum, *e*, at the lower border of which it becomes reflected, and returns up as far as the transverse colon C, having invested the under surface of this part of the intestine it passes backwards forming the under layer of the transverse meso-colon, *g*, and then beneath the transverse part of the duodenum, D, at this point it is again prolonged backwards to the small intestine, I, and returns after investing it, thus forming the upper and under layers of the mesentery From the mesentery it reaches down in front of the spine at *l*, and then upon the rectum, R, the uterus, U, and the bladder, B, forming folds at the point of reflection from one to the other From the summit of the bladder it is prolonged to the walls of the abdomen at L, and so upwards as far as the costal cartilage at A, where it comes in contact with the diaphragm of which it lines the under surface From this, it is reflected upon the liver at *c*, forming the upper layer of its coronary and lateral ligaments It invests the upper and under surface of the liver, L, as far as the transverse fissure, where it is reflected downwards upon the portal vessels forming the upper or anterior layer of the small omentum, to the point at which it began to be traced Beginning again at the under layer of the small omentum, it also is traced to the small curvature of the stomach, and thence along its under surface as far as its great curvature, from this it reaches down forming the inner layer of the great omentum, *e*, at the lower border of which it is reflected up to the transverse colon, C, after investing its upper surface it is reflected back upon the spine, forming the upper layer of the transverse meso-colon, *g*, it is thence prolonged at *h*, successively in front of the transverse part of the duodenum, D, the pancreas, P, and the crura of the diaphragm, from the diaphragm it is reflected to the liver at C, where it forms the under layer of the coronary and lateral ligaments, it covers the surface of the liver as far as its transverse fissure, where it is reflected down forming the under layer of the small omentum or the starting point

The vessels for the nutrıtıon and performance of the functıons of the varıous abdomınal organs lıe between the layeıs of the perıtoneum, whıch they enter from behınd

The perıtoneum, lıke all other serous membranes, has neıther vessels nor neıves that can be dıscovered , ıts basıs ıs cellular tıssue, and ıts smooth surface ıs coveıed wıth a squamous epıthelıum

The peııtoneum not only serves as the external coverıng of the alımentary canal and ıts appendages, but separates them from each other and fıom neıghbouııng paıts, facılıtates theır movements, and assısts ın maıntaınıng some of them ın theıı natural posıtıon

بعد وہ گہرا سرخ اور سیاہی مائل داغوں سے نشان کیا ہوا ہوتا ہی * وہ مختلف ہوا کرتا ہی مقامی اور حماوت میں مختلف شخصوں میں اور مرض کے عدم و وجود میں بھی اِن مادّوں میں وہ بہت فرق ہوا کرتا ہی * وہ بھی مشتمل ہی تسیلی اور مولیکلس اور ایک اِپیتھیلیم پر اور یہہ اِپتھیلیئم بہت نازک ہی اور فقط ایک ضعیف سی بین کی مدد سے نظر آتا ہی

معدیکی رگیں اور شریانیں شمار میں بہت ہیں * شرائین نکلتی ہیں سلیاک محور سے اور مشتمل ہیں کارونری اور اوپر کی پیلورک اور داہنی گاسترو اِپیپلویک اور ہپاتک اور بائیں گاسترو اِپیپلویک اور واسابریویا شریانوں پر جو اِسپلینِک شریاں کی شاخیں ہیں * وے بناتی ہیں آلے کی چاروں طرف ایک پورے رگ دار جال کو اور شاخیں پہلے تو پریٹونیئل اور عضلی پردوں کے درمیان پڑی ہوئی ہوتی ہیں مگر چھوٹے حصوں میں تقسیم پاکے اور ایک سے دوسرے کو علاقہ ہونے کے بعد وے بال کی طرح باریک ہوکر لعابدار پردیکو چھیدتی ہیں

رگوں کے نام اور رستے شرائین ہی کے سے ہیں اور وے رِیناپورتی کے بنانے میں تائید کرتی ہیں * لمفیٹکس شمار میں بہت ہیں اور کھلتے ہیں اُن گلٹیوں میں جو معدیکی خموں کے لمبان میں رکھی ہوئی ہیں * پٹھے دو قسم کے ہیں کچھہ تو آٹھویں جوڑے سے نکلتے ہیں اور کچھہ سولرپلیکسس سے * اور وے معدیکی چاروں طرف جالوں کو ترکیب دیتے ہیں جنکا ذکر آگے ہوچکا ہی

مختلف پردے باہم ملے ہوئے ہیں نازک آبی بناوٹ سے

معدہ وہ آلہ ہی جسمیں غذا متبدل ہوکر معیدی مائل ایک انبار کا گودا بنجاتا ہی جسے کیموس کہتے ہیں * اور اِس بات کے حاصل کرنے کے لئے غذا کو ضرور ہی کہ تھوڑی دیر تک اُس آلے میں رہے تاکہ ہضم ہوجاے اور اِس عرصے میں ایسافگس اور پیلورِک کواڑی کے عضلی ریشوں کی سکڑائی غذا کے پلٹ جانے کو روکتی ہی * جب ہضم تمام ہوجاتا ہی تب معدیکے عضلی ریشوں کا پرِستالٹِک سکوڑ پیلورس کی روک پر غالب ہوتا ہی اور غذا ڈیوآڈینم میں جا رہتی ہی * ڈکار اور اُگل پڑنے اور قی کرنے میں وہی پرِسٹالٹِک حرکت کو ڈیافرام اور پیٹ کے عضلوں کے سکوڑ تائید کرتے ہیں

بیرونی یا آبی پردہ بنایا گیا ہی پریٹونیم سے اور اِسکا بیان بستر ہوچکا ہی * وہ آلہ کو مضبوط کرتا ہی اور اُسکی شکل کو بحال رکھتا ہی اور اُسکی حرکتوں کو آسان کرتا ہی

عضلی پردہ مشتمل ہی عضلی ریشوں کے تین پرت پر * سطحی یا لمبا پرت مرکب ہی لگاو سے ایسافگس کے لمبے لمبے ریشوں کے جو ایسافگس کے سوراخ سے نکلکر ہر ایک سمت کو دوڑتے ہیں * اور وے کم کم چھترائے ہوے ہیں اُسکی سطحوں پر بعیے بڑے خم اور بڑی انتہا پر لیکن جمع کئے ہوے ہیں بیچ ایک پٹی کے لمبان میں چھوٹے خم کے جسکی شکل کے بحال رکھنے میں وے مدد کرتے ہیں

دوسرا یا مدوّر پرت مرکب ہی ریشوں سے جو قطع کرتے ہیں معدہکے محور کو زاویے قائموں میں تاکہ حلقوں کا ایک سلسلہ ایسافگس سے پیلورس تک بنایا جاوے * وے بڑی انتہا کے پاس شمار میں کم ہیں لیکن بہت زیادہ ہوتے ہیں پیلورس کے پاس جہاں وے ترکیب دیتے ہیں ایک موٹے حلقے کو جو اُسکے اندر اُبھرتا ہی

تیسرا پرت جو ہمیشہ نظر نہیں آتا ہی مرکب ہی حلقہ دار ریشوں سے جسکے بیچ کے حصے ایسافگس کے سوراخ کی بائیں جانب سے ترچھے ہوکر پیچھے بڑے خم کی طرف پھیل کر معدہکی بڑی حد کو لپیٹتے ہیں درحالیکہ اُنکی اگلی اور پچھلی حدیں رکھی ہوئی ہیں معدہکی مقابل سطحوں پر * اِن کئی پرتوں کے ریشے ایسافگس کے ریشوں کی نسبت سے بہت مائل بزردی ہیں اور جب وہ پریٹونیم کے پردے کے اندر سے دیکھے جائیں تب موٹی کی طرح نظر آتے ہیں

ریشہ دار پردہ واقع ہی درمیان لعابدار اور عضلی پردوں کے اور مرکب ہی اِیریولر ٹشو ریشوں سے کہ ایک عکس جالی بناتے ہیں جو معدہکی دیرپا بیماریوں میں بہت موٹی ہوجا سکتی ہی

معدہکے لعابدار استر میں ایک پیوستہ اور ایک الگ سطح ہی * پیوستہ سطح ملی ہوئی ہی ریشہ دار پردیکے ساتھ ڈھیلی جالہ دار بناوٹ کے ذریعے سے جو بہت کھلی ہوئی حرکتوں کو ہونے دیتی ہی * اور الگ سطح جب معدہ سکڑتا ہی تب بہت سی شکنیں بناتی ہی جو خاصّۃً لمبی ہوتی ہیں اور آنے کے پھلائے جانے سے مٹ جاتی ہیں * علاوہ اِنکے وہ مشتمل ہی پایدار شکنوں پر جو بہت استحکام سے نشان کی ہوئی ہیں پیلورس کے نزدیک اور مشابہ ہیں اُن شکنوں کے جو غذا کی نالی کے اور اور حصے میں پائی جاتی ہیں * وے نہایت ترتیب کے ساتھ ہیں اور کبھی سیدھی اور کبھی بل کھائی ہوئی ہوتی ہیں اور ایک دوسریکے محاذی رکھی ہوئی ہیں

اُن کو اور اور بیچدار شکنیں کم و زائد ترچھا تقاطع کرتی ہیں جنکے باعث سے معدہکی اندر والی سطح کی صورت اکثر جالہ دار ہوجاتی ہی * سب شکنوں میں غور کے قابل بڑی شکن پیلورس کی کواڑی ہی جو اکثر مشتمل ہوا کرتی ہی لعابدار پردے اور جالہ دار پرت اور مدوّر عضلی ریشوں پر * وہ روکتی ہی غذا کے پلٹ آنے کو ڈیوآڈینم سے معدے میں اور باز رکھتی ہی غذا کے گذرنے کو کمہضمگی کی حالت میں معدے سے ڈیوآڈینم میں * علاوہ اِن شکنوں کے اور بہت سی ہلکی اور بل کھائی ہوئی چنٹیں ہیں کہ پردیکو مختلف شکلوں کے بہت خانوں میں تقسیم کرتی ہیں

خالی آنکھ سے اگر غور کی جاوے تو معدہکا لعابدار پردہ مخمل کی مانند معلوم ہوتا ہی کہ جب دبیز ایک لعابدار پردے سے ڈھنسا ہوا ہی * بعض جگہہ میں وہ دانہ دار نظر آتا ہی اور بڑی انتہا کے استر کی صورت بہت مختلف ہی اُس انتہا کے استر کی صورت سے جو ایسافگس کے سوراخ کی داہنی سمت کو واقع ہی

ایسافگس کے حصے میں وہ زیادہ پتلا اور بہت نرم اور زیادہ رنگدار ہی اور جدا کیا جاسکتا ہی پرت پرت جیسا کہ نیچے کے حصوں سے اور بائیں حصہ دبیز تر اور مضبوط تر اور سفید تر ہی اور چھوٹا الگ کیا جاسکتا ہی دوسرے پرتوں سے * اِس پردیکا رنگ معتدل ہوتا ہی سفیدی مایل بسیاہی و مخلوط بزردی و گلابی سے چمکنے والی سرخی تک اگر موت آوے ہضم کے وقت * اور بتدریج بچاو کے

چھوٹا جسم معبر ہی اور پھیلتا ہی ایسافگس کے سوراخ سے پیلورس تک * چھوٹا یا گاسٹرو ہیپاٹک اُمنٹم لگا ہوا ہی آگے اور جب معدہ خالی رہتا ہی تب اُسکا رخ اوپر کو ہوتا ہی * لیکن معدہکے پُر ہونیسے اُسکی سمت اوپر کی جانب اور پیچھیکو ہوا کرتی ہی اور اِسوقت وہ ریڑھ کو اپنے بیچ میں لیتا ہی درحالیکہ اُسکو اورٹا اور ڈیافرام کے ستوں ریڑھ سے جدا کرتے ہیں * وہ بھی لپٹتا ہی اِس وصف میں جگر کے چھوٹے لوب اور سیلیاک محور اور نسوں کے سولرپلیکسس کو

معدیکی بڑی انتہا یا فنڈس مشتمل ہی سموچے اُس حصے پر جو دھرا ہوا ہی ایسافگس کے سوراخ کی بائیں طرف * اُسکی شکل نصف کروی ہی اور وہ لگا ہوا ہی مخروط کے مانند کے ساتھہ جو معدیسے بنا ہوا ہی * وہ معدیکا بلند ترین اور بزرگترین حصہ ہی اور ملصق ہی تلّی سے جسکے ساتھہ وہ ملا ہوا ہی گاسٹرو اِسپلینیک اُمنٹم اور واسا بریویا کے ذریعے سے * وہ بھرتا ہی بایاں ہیپوکونڈریاک کھنڈ کو اور منطبق ہی اپنی کشادگی کے زیادہ حصے میں ساتھہ بایاں نصف ڈیافرام کے جو اُسکو پھیپھڑے اور پسلیوں سے جدا کرتا ہی * اُسکی بلندی موقوف ہی آلے کے پھلاو کے اندازے پر * پیچھیکی طرف وہ دھرا ہوا ہی لبلبہ اور بایاں گردہ اور اوپر کے گردے کی ٹوپی کے ساتھہ

ایسافگس کی انتہا چھوٹے جسم کی بائیں حد میں واقع ہی اور کبھی کبھی اُسکو معدیکی کارڈیاک انتہا کہتے ہیں * ایسافگس کھلتا ہی اِس آلے کے اندر مختلف کونوں میں باعتبار اُسکے خلا اور ملا کے مقدار کے * یہہ انتہا لپٹی ہوئی ہی سامھنے کو جگر کی بائیں حد اور پیچھکو لوبولس اِسپیجیلیائی سے اور گھیری ہوئی ہی شریانوں کے ایک دایرے اور چند نسوں سے * باہر کی طرف سے ایسافگس کی بیچوالی انتہا ملحق ہی ساتھہ معدیکے اور برنٹونیم لپٹتا ہوا ہی ایسافگس اور معدے پر ڈیافرام سے

پیلورس کی انتہا معدیکی بائیں حد میں واقع ہی اور مخروط کی نوک کو ترکیب دیتی ہی اور اِس حالت میں ایک مدور سکوڑ پیدا ہوتا ہی جو اُسکے اور ڈیوآڈینم کے درمیاں کی حدوں کو معیّنہ نشاں کرتا ہی * اِس سکوڑ سے قریب ایک انچ کی تفاوت کو وہ جُھک کر ایک پھیلاو بناتی ہی جسے معدے کی ادنھی انتہا کہتے ہیں * پیلورس کا رخ داہنی جانب پیچھے اور اوپر کی سمتوں کو ہی اور پیلورس کی انتہا کی نسبتیں پیٹ کی دیواروں کے ساتھہ مختلف ہوا کرتی ہیں مطابق اختلاف معدیکی حالت کے خلا اور ملا میں * وہ منطبق ہی ساتھہ اُس حد کے جو اِپگاسٹرک اور داہنے ہیپوکونڈریاک کھنڈوں کے بیچ میں ہی اور کبھی کبھی وہ رکھا ہوا ہوتا ہی پتّے کے ساتھہ * پیلورس خود منطبق ہی اوپر کی طرف جگر اور چھوٹے اُمنٹم کے ساتھہ اور پیچھیکی سمت کو بڑے اُمنٹم کے ساتھہ اور سامھنے کو پیٹ کی دیواروںکے ساتھہ اور پیچھکو لبلبے کے ساتھہ اور وہ کبھی کبھی پتّے سے بھی لپٹتا ہی

اندر والی سطح میں وہی سب کھنڈ نظر آتے ہیں جو باہر والی میں اور اُسکے حاشیے رجوع کرتے ہیں اِس آلے کے لعابدار استر کی طرف

ایسافگس کا سوراخ اپنی اندر والی سطح میں مشہور ہی واسطے اُسکی منشعب شکنوں کے جو پھولنے کے وقت مِٹ جاتی ہیں * اُسمیں ایک ناہموار جھالر دار کنارہ ہی اور وہ نشاں کرتا ہی تغیّر کو معدیکے لعابدار استر اور ایسافگس کے رنگ کے * وہ بڑا ہی اور پھیلایا جا سکتا ہی اور اُسمیں نہ کواڑی اور نہ اِسفنکٹر عضلہ ہی

پیلورس یا ڈیوآڈینم کا سوراخ مشہور ہی واسطے ایک مدور کواڑی کے اور رستے کی تنگی کے جسمیں چھوٹی اُنگلی بدقت داخل ہو سکتی ہی اور واسطے اُسکے کچھہ پھیلائے جا سکنے کے اور اُسمیں ایک عضلی حلقے کے رہنے کے جو حقیقت میں ایک اِسفنکٹر عضلے کی خدمت کرتا ہی

معدہ مشتمل ہی چار پردے یا چار طبقے پر آبی اور عضلی اور ریشہ دار اور لعابدار اور سواے اِنکے شرائیں اور نسوں اور جاذبہ دار بناوٹ پر بھی جو اُن کی ترکیب میں داخل ہوتے ہیں مشتمل ہی

عضلي پردہ دبر هي اور مستمل هي دو پرتوں پر جسمیں سے باہر والا مرکب هي لمبے لمبے ریشوں سے اور اندر والا مدور ریشوں سے * لعابدار پردہ تر هي اور ملا هوا هي عضلي پردیسے بہت ڈھیلي جالہ دار بناوٹ کے ساتھہ اور نشان کیا هوا هي لمبي لمبي سکنوں سے * اُسمیں ایک عکس جھلکے کي طرح کي ایپتھیلیَم هي اور وہ کئي جگہہ میں چھوٹے اور جوکھوٹے اور جتنے اور گلٹي کي طرح کے جرم هوکر اُبھرا هوا هي

ایسافگس کي شریانس نکلتي ہیں گردن کي اندر والي تھرائڈ. سریان سے اور حلقوم کي شریان سے اور سسلي کي اور اندر والي چھاتي کي شریانوں سے جو سینے میں ہیں اور معدیکي کارونري سریان سے اور پیرو کي اندر والي ڈایافرام کي سریان سے رگیں اپنے کو خالي کرتي ہیں درمیان اندر والي تھیرائڈ اور اوپر والي کیوا اور اندر والی چھاتي کي اور حلقوم کي اور ڈایافرام کي رگوں کے اور معدیکي کارونري رگ کے * لمفکس داخل هوئے ہیں اُس گلٹي میں جو ایسافگس کي چاروں طرف هي * اور پٹھے نکلتے ہیں نیوموگاسٹرک پٹھے سے اور ملے هوئے ہیں سمپتھیٹک پٹھے کي سینے کي گلٹیوں کي شاخوں سے

اُسکے فائدہ یہہ هي کہ وہ خوراک کو حلد فارینکس سے معدےمیں لیجاتا هي اور اِس کام کو وہ انجام کرتا هي اُسکے لمبے لمبے ریشوں کے تنگ کرنے سے راہ کو اور اُسکے مدور ریشوں کے سمیٹنے سے اُسکو نیچے در نیچے اوپر سے نیچے اور یہہ عمل ضد هي اُسکا جو قے کرنے میں هوا کرتا هي

معدہ جوڑا پھیلاو هي غذا کي نالي کا جو حائل هي درمیان ایسافگس اور ڈیواڈینم کے اور جسمیں غذا جمع هوکر کیموس میں مبدل هوتي هي

وہ رکھا هوا هي نگلنے اور کلوس بنانے کے آلوں کے درمیان اور واقع هي پیٹ کے قعر کے اوپر والے حصے میں در حالیکہ وہ بایاں ہیپوکونڈرِیم کو بھرتا هي اور پہنچتا هي ایپیگاسٹرِیَم کے اندر داہنے ہیپوکونڈرِیم تک

وہ اسي جگہہ میں اٹکا هوا هي ایسافگس اور ڈیواڈینم سے اور پریٹونیم کي شکنوں سے جو اُسکو ملاتي ہیں ڈیافرام اور جگر اور تلي کے ساتھہ * اُسکا رخ ترچھا هوکر نیچیکي طرف اور داہني جانب اور کچھہ سامھنے کو هي اُسکا مقدار مختلف هوا کرتا هي مختلف لوگوں میں اور بعض میں وہ بہت سکڑا هوا هوتا هي اپنے مرکز میں * اُسکي شکل مخروطي هي در حالیکہ اُسکے کنارے چپٹے کئے هوئے ہیں اور اُسکا قاعدہ بائیں طرف اور اُسکي نوک داہنے کو هوتي ہیں * اور جب وہ پُھلایا جاتا هي تب اُسمیں دو سطحیں نظر آتي ہیں ایک اگلي اور دوسري پچھلي اور دو خم یا کنارے ایک اوپر والا یا چھوٹا اور دوسرا نیچےوالا یا بڑا اور دو انتہائیں ایک داہني اور دوسري بائیں اور دو سوراخ ایک کارڈیاک اور دوسرا پیلورک

اگلي سطح کا رخ سامھنے کي طرف اور کچھہ اوپر کو هي اور وہ رکھي هوئي هي ساتھہ ڈیافرام کے جو اُسکو دل سے جدا کرتا هي اور ساتھہ جگر کے جس پر وہ بڑھائي هوئي هي زیادہ یا کم کشادگي تک اور ساتھہ اخیر چھہ پسلیوں کے جنسے ڈیافرام اُسکو جدا کرتا هي اور ساتھہ پیٹ کي دیواروں کے ایپیگاسٹرِیَم پاس

پچھلي سطح کا رخ نیچیکي طرف اور پیچھیکو هي اور وہ اُرسٹم کي تھیلي کي اگلي دیوار کو بناتي هي * ترانسورس مسو کولون نیچے هي اور اُسکو چھوٹي انتڑیوں سے جدا کرتا هي * وہ رکھي هوئي هي ڈیواڈینم کے تیسرے حصہ اور لبلبہ کے پاس * ڈیواڈینم اور لبلبہ اور اورطا اور ڈیافرام کے ستون اُسکو جدا کرتے ہیں ریڑھہ سے جس پر وہ ترچھا هوکر ٹھہرتا هي

بڑا خم محدب هي اور جبکہ معدہ خالي رہتا هي تب اُسکا رخ کھڑا نیچیکو هوتا هي اور جب وہ پُر هوا کرتا هي تب ٹھیک سامھنے کي طرف * بڑے اُرسٹم کے دو اگلے پرت اُسمیں ملصق ہیں * وہ رکھا هوا هي پشت کي دیواروں اور نیچےوالي پسلیوں کي کرتوں کے نزدیک اور بڑا هوا هي قولون کي آڑي محراب کے لماں میں درحالیکہ وہ اُسکي حد سے باہر نکلتا هي جب پھیلایا جاوے اور اِس حالت میں وہ بھي لگا هوا هوتا هي پشت کي دیواروں کے ایک بہت بڑے حصے کے ساتھہ

وہ رکھی ہوئی ہے درمیانی لکیر میں جو ریڑھ کے سامھنے واقع ہے اور اُسکا رخ بسمر سیدھا ہے لیکن گردن میں وہ بائیں طرف کو کچھہ جھکی ہوئی ہے * سینے کے اوپر والے حصے میں وہ داہنی جانب کو کچھہ تجاوز کر کے پھر درمیانی لکیر پر آجاتی ہے اور اخیر میں کچھہ بائیں سمت کو گذر کر ڈایافرام کو سوراخ کرتی ہے * یہہ نالی گردن کی پانچویں گرّیا یا حلقہ دار کُرّی سے پیٹھہ کی دسویں گرّیا تک پھیلتی ہے اور اِس حالت میں فارنکس اور معدیکے درمیان کی وسعت کو بھرتی ہے * وہ غذا کی نالی کا تنگ ترین حصہ ہے اور گردن میں بہت سکڑ کر اپنی نیچیوالی انتہا میں بہت چوڑی ہو جاتی ہے * وہ کچھہ پھیلائی جا سکتی ہے لیکن بہت نہیں * ایسافگس کی شکل نالی کی سی ہے اور جب وہ ساکن رہا کرتا ہے تب اُسکی دیواریں مِلجاتی ہیں

ایسافگس کی باہر والی سطح کی نسبتیں قابل غور ہیں * گردن میں وہ لگا ہوا ہے سامھنے کی جانب ٹریکیا کے پردہ دار حصے کے ساتھہ جسّے وہ ملا ہوا ہے جالہ دار بناوٹ کے ذریعے سے * وہ اُبھرتا ہے ہوا کی نلی کے کچھہ پرے بائیں طرف کو جہاں وہ آجاتا ہے نزدیک بائیں اِسٹرنو تھیرائڈ عضلے کے اور تھیرائڈ گلٹی کے اور بائیں رجعی لارنجیل نٹھے کے اور نیچیوالی تھیرائڈ شریانوں کے جنکے قطع کرنے سے اُسکو راوے قایمہ پیدا ہوتے ہیں پیچھیکی طرف وہ منطبق ہے لانگس کولائی عضلوں اور ریڑھ کے ساتھہ در حالیکہ وہ اُنہوں سے ملا ہوا ہے ڈھیلی جالہ دار بناوٹ کے ذریعے سے جو اُسکی حرکتوں کو نہیں روکتی ہے * پہلو میں وہ منطبق ہے تھیرائڈ گلٹی اور کرارٹڈ شریان اور اندر والی ساہ رگ کے ساتھہ اور اِن نسبتوں کی صورت کچھہ کچھہ بدلی جاتی ہے سرکنے سے نالی کی بائیں جانب میں جہاں وہ داہنی جانب کی نسبت شریانوں سے زیادہ نزدیک ہے * بایاں رجعی نٹھا دھرا ہوا ہے سامھنے کو ایسافگس کے اور داہنا رجعی نٹھا اُسکے کچھہ پیچھے

سینے میں وہ مڑا ہوا ہے درمیان پچھلے میڈیاسٹینم کے اور اوپر سے شروع ہو کر رکھا ہوا ہے سامھنے کو ٹریکیا کے ساتھہ اور بعد اِسکے اُسکی تقسیم کی نوک کے ساتھہ اور کچھہ بایاں حلقوم کے ساتھہ جو اُسکو ترچھا عبور کرتا ہے * اور اخیر میں وہ رکھا ہوا ہے نزدیک اور پیچھے اورٹا کی محراب کے چڑھنیوالے حصے کے اور دل کی جڑ اور پچھلی سطح کے جسکو پریکارڈیم اُسسے جدا کرتا ہے * پیچھے کی طرف وہ رکھا ہوا ہے لانگس کولائی اور ریڑھ کے ساتھہ جسسے وہ اِسطرح پیوستہ نہیں ہے جیسا کہ گردن میں کیونکہ ایک جالہ دار وسعت ( جو مشتمل ہے لمفٹک گلٹیوں پر ) اور ویناازیگس اور سینے کی نالی اُنکے درمیان حایل ہیں * نیچیکی سمت میں وہ دھرا ہوا ہے اورٹا کے سامھنے اور ہریک جانب میں وہ پیدا کرتا ہے ایک اُبھار کو میڈیاسٹینم کی دیوار کے برابر * بائیں طرف وہ ملصق ہے اپنی کل کشادگی سے سینے کے اورٹا کے ساتھہ جو اُسکے کچھہ پیچھے رکھا ہوا ہے * اوپر کو وہ لگا ہوا ہے بلا واسطہ اورٹا کی محراب کے ساتھہ جب وہ شریان گذرتی ہے پیچھے اور ریڑھ کی بائیں طرف کو * سینے میں وہ گھیرا ہوا ہے ایک ڈھیلی آبی جالہ دار بناوٹ سے اور چند لمفٹک گلٹیوں سے جو بڑھائی جانے سے ایسافگس کو دباتی ہیں تا کہ نگلنا موقوف ہو * دونوں نیوموگاسٹرک نٹھے دوڑتے ہیں نالی کی ہریک جانب کے لمباں میں اور نیچیکو بایاں اُسکے سامھنے آجاتا ہے اور داہنا اُسکے پیچھے جا رہتا ہے * اور وے برابر اپنی راہ میں ایک دوسرے سے بواسطہ حلقوں کے خوب علاقہ رکھتے ہیں

پیٹ میں ایسافگس لگا ہوا ہے اپنے سوراخ سے جو ڈایافرام میں ہے اور پریٹونیم سے سموچا ڈھپا ہوا ہے

نالی کی اندر والی سطح پیلی ہے اور اُسکی دیواروں پر جھُرّیاں پڑی ہوئی ہیں اور ایک دوسری سے لگی ہوئی ہیں اور وہ نشان کی ہوئی ہے لمبی لمبی شکنوں سے

وہ مرکب ہے نالی کی سی صورت کے دو پردوں سے ایک اندر والا یا لعابدار اور دوسرا باہر والا یا عضلی

سے پیوستہ ہیں اور سکرّ نوالوں کے عضلی ریشے اِس پردے میں آخر ہوتے ہیں * اوپر کیطرف ریشہ دار پردہ ملحق ہی رِبرِیوسْتِیَم کے ساتھہ اور پیچھےکی طرف وہ ملا اور جالہ دار ہو کر فارنکس کے لعابدار اور عضلی حصوں کے درمیان پھیلتا ہی

فارنکس کو پیچھےکی طرف سے کھولنے سے یہ حصے نظر آتے ہیں * اوپر کی طرف نتھنوں کے سوراخ ناک کے رِسِپْتَم سے الگ کئے ہوئے اور ہریک جانب میں اور ملکہ اُسکے پیچھے یوسٹیکئیں نالی کا سوراخ اور اِسکے نیچے نرم تالو جو منھہ کے پچھلے سوراخ کو کچھہ کچھہ بند کرتا ہی * فارنز کا اِستھمس اور نرم تالو کے ستونوں کے درمیان کے ٹانسلز بھی نمایاں ہیں * منھہ کے نیچے کے پاس لارنکس کا سوراخ ہی اور اُسکے سامھنے کے نزدیک اپگلاٹِس اپنے پیوستہ لعابدار نزدیکی سکنوں سمیت واقع ہی * فارنکس کا اخیر حصہ ایسافگس کے اندر کا سوراخ ہی

علاوہ اِن عضلوں کے جو مذکور ہو چکے اور ایک عضلہ ہی جسے اِسْتِیلوفارِنجِیَس کہتے ہیں اور وہ فارنکس سے لگا ہوا ہی * وہ نکلتا ہی اِسْتِلائڈ نکال کی جڑ کے اندر کی جانب سے اور پیچھےکی طرف اور اندر کو گذر کرتا ہی درحالیکہ وہ چوڑا اور پتلا ہوتا جاتا ہی جیسا وہ داخل ہوتا ہی فارنکس میں اوسط اور اوپر والے سکرّ نوالوں کے درمیان واسطے پھیل جانے لعابدار نزدیکی نیچے * اور ریشے مرکز سے چاروں طرف نکلتے ہیں فارنکس میں داخل ہونیکے آگے وہ رکھا رہتا ہی نزدیک اسْتِیلوگلاسس عضلے کے باہر کی طرف کے اور باہر کی رِکرارِٹِڈ شریان اور رِبرارِٹِڈ گلٹی کے * اور اندر کی جانب وہ اندر والی رِکرارِٹِڈ شریان اور اندر والی سیاہ رگ کے پاس رکھا ہوا ہی * گلاسو رِفارنجِل نتھا اُسکے باہر کی طرف کے برا بر دوڑتا ہی اور اُسکی کئی شاخیں کبھی کبھی اُسکے اندر سے گذرتی ہیں * اُسکا کام لارنکس اور فارنکس کو اُٹھانا ہی

فارنکس کا لعابدار استر ملحق ہی منھہ اور ناک کی جوفی کے لعابدار استر کے ساتھہ اور بھی لارنکس اور ایسافگس کے لعابدار استروں کے ساتھہ * اُسکی رنگت سرخی مائل ہی اور وہ نرم اور جڑ کے نکال کے پاس رِبرِیوسْتِیَم سے جمتا ہوا ہی * یوسٹیکئیں نالیوں کے سوراخوں کے پاس وہ ریشے کے پردیسے کچھہ مشابہ ہی اور لارنکس کی پچھلی سطح کو جو حصہ چھپاتا ہی وہ ملا اور زرد اور سکنوں میں پڑا ہوا ہی * وہ ملا ہوا ہی نیچے کے عضلوں سے ڈھیلی جالہ دار بناوٹ کے ذریعے سے جسمیں نہ چربی کی ملیگیی اور نہ سرم کی رطوبت ہی * فارنکس کے لعابدار استر کی سطح چند چھوٹی چھوٹی گلٹیوں سے اُبھری ہوئی ہی جو خاصةً پچھلے نتھنوں کے پاس دھری ہوئی ہیں اور وہ ایک اِپیتھیلیم سے بھی مرتب ہی

فارنجِل سرِیاس مسمّٰل ہیں اوپر اندر والی کرارِٹِڈ شریان کی شاخوں کے اور جبڑے کے اندر کی اوپر والی فارنجِیل شاخ کے اور تالو کی اور اوپر والی تھیرائِڈ شرائین سے نکلی ہوئی چھوٹی چھوٹی شاخوں کے * رگیں ترکیب دیتی ہیں ایک بڑے جال کو اور اپنے کو خالی کرتی ہیں اندر والی سیاہ رگ اور اوپر والی تھیرائِڈ رگ میں * لمفتکس کا حال خوب معلوم نہیں ہی * وے داخل ہوتے ہیں اُن گلٹیوں میں جو اندر کی سیاہ رگ کے لمان میں پڑی ہوئی ہیں * نتھے شمار میں بہت ہیں اور اُنکا بیان ہو چکا ہی * وے مسمّٰل ہیں رِنیوموگاسترک نتھے کی فارنجِل شاخ پر جو مخصوص تھیلی کے عضلوں میں منقسم ہوتی ہی اور گلاسو فارنجِل نتھے پر جو لعابدار پردےمیں شاخ در شاخ ہوتا ہی اور اوپر والے لارنجِیل اور ریڑھہ کے ہمراہ کے نتھوں سے نکلی ہوئی چند شاخوں پر اور ماوراے اِسکے اوپر والی گردن کی گلٹی سے نکلی ہوئی کئی شاخوں پر درحالیکہ یہ سب مجتمع ہو کر فارنجِیل جال کو ترکیب دیتے ہیں

فارنکس نگلنیکا ایک خاص آلہ ہی اور نفس میں ہوا کی راہ اور آواز کے الاپنے میں ایک نالی کے قایم مقام ہی

ایسافگس ایک عضلی پردہ دار نالی ہی کہ غذا کو فارنکس سے معدےمیں پہنچاتی ہی * وہ واقع ہی گردن کے نیچےکے حصے میں اور گذرتی ہی تمام سینے کے درمیان سے اور چھیدتی ہی ڈایافرام کو تاکہ معدے میں آخر ہو

شریان اور شاہ رگ سے اور پیچھےکی طرف ہے وہ متصل ہی ریڑھ کے عضلوں سے * اندر والی سطح ڈھنپی ہوئی ہی فارنکس کے استر کے پردےسے * نیچیوالا حصہ سیدھا ہی اور اسافگس اور فارنکس کے درمیان خط فاصل کو نشان دیتا ہی * اور لارنکس کے ساتھہ اِس عضلے کے ملنے کی جگہہ کے پاس اِس کنارے کے نیچے سے نیچیوالا لارنجیل نتھا پار ہوتا ہی * اوپر والا کنارہ چڑھتا ہی اور درمیانی سکڑنیوالے کو اوپر سے لپیٹتا ہی اور اوپر کا لارنجیل نتھا اور شریان جو لارنکس میں داخل ہوتے ہیں اُسے عبور کرتے ہیں * اُسکی خدمت فارنکس کے نیچیوالے حصے کو اینٹھنے کی ہی * اُسکے اوپر والے ریشوں کا کام فارنکس کی پچھلی دیوار کو سمیٹنا اور دبانا اور کھینچنا ہی * وہ لارنکس کو بھی بلند کرکے پیچھےکی طرف لیجا سکتا ہی

درمیانی سکڑنیوالا عضلہ اول کی نسبت زیادہ گہرے بن سے رکھا ہوا ہی اور اُسکی صورت مخروطی ہی جسکی نوک سامھنے کو اور قاعدہ بیچ کے خط میں پیچھےکو واقع ہیں * وہ نکلتا ہی زبان کی جڑ کی ہڈّی کے بڑے سینگ سے اور چھوٹے سینگ اور اِسٹَیلو ہیوائڈ رباط سے اور جینیو ہیوگلاسس عضلے کے ریشوں کے ساتھہ ملا ہوا ہی * اِس مبدأ سے ریشے پیچھے کی طرف منتشر ہوتے ہیں * اوپر والے اُنکے پیچھےکی سمت کو ترچھے ہوکر دوڑتے ہیں تاکہ فارنکس کی سوھنگی کے ریشہ دار پردےمیں آخر ہوویں اور نیچیوالے نیچیکی جانب کو زیریں سکڑنیوالے کے نیچے سے گذرتے ہیں اور بیچوالے ٹھیک پیچھےکی سمت کو بڑھتے ہیں تاکہ اوروں کے ساتھہ بیچ کی سیون میں داخل ہوویں باہر کی طرف سے وہ لگا ہوا ہی ساتھہ کراٹِڈ شرائین اور شاہ رگوں اور اُنکے ہمراہ کے نتھوں اور زبان کی شریان اور ہیوگلاسل شریان کے جو اُسپر تھوڑے دور تک پڑی ہوئی ہی * اندر والی سطح تھیلی کے لعابدار استر سے چھپائی ہوئی ہی * اوپر والے کنارے کو اِسٹیلو فارنجیس عضلہ اور گلاسو فارنجیل نتھا اوپر کے سکڑنیوالے سے جدا کرتے ہیں اور اوپر والا لارنجیل نتھا نیچے والا کنارہ اور نیچے کے سکڑنیوالے کے درمیان پڑا ہوا ہی * وہ لارنکس کو اینٹھتا ہی اور زبان کی جڑ کی ہڈّی کو اوپر اور پیچھے کی سمتوں میں کھینچ سکتا ہی

اوپر کا سکڑنیوالا عضلہ ایک چوپہلو عضلہ ہی کہ فارنکس کے اوپر والے حصے کو بھرتا ہی * وہ نکلتا ہی ٹِریگائڈ ظلق کی اندر والی سطح کے نیچے کے ثلث سے اور نسی کی طرح کے نکال سے اور تالو کی ہڈّی کے اُبھار کے نیچیوالے حصے سے اور ٹِریگو مکسیلری رباط سے اور ملوہیوائڈ بلندی کے پچھلے حصے سے اور زبان کے کنارے سے * اِن متعدد شروع ہونیکی جگہہ سے ریشے پیچھےکو گذرتے ہیں جنمیں سے اوپروالے چڑھتے ہیں واسطے بنانے ایک محراب کھوپری کے نیچے اور داخل ہوتے ریشہ دار پردے میں جو فارنکس کو کنپٹی کی ہڈّی کے سخت حصے اور کھوپری کی جڑ سے لگا دیتا ہی * اور باہر والے ریشے درمیانی سکڑنیوالے کے نیچےسے گذر کر بیچ کی سیون میں آخر ہوتے ہیں * اِس عضلے کی باہر والی سطح قریب قریب لگی ہوئی ہی ہر ہر جانب کو ساتھہ اندرونی کراٹِڈ شریان اور شاہ رگ کے اور آٹھویں اور نویں اور سمپتھیٹک پٹھے اور اُنکی شاخوں کے اور اِسٹیلائڈ نکال اور اُسکے عضلوں اور اندرونی ٹِرگائڈ عضلوں کے * اور دور پر پیچھیکی طرف وہ کچھہ ڈھپا ہوا ہی درمیانی سکڑنیوالے سے اور متصل ہی ریڑھ کے عضلوں سے * جڑ کے نکال کے نیچے اور پیچھیکی طرف درمیانی خط کے پاس ریشہ دار پردہ خالی ہی عضلی ریشوں سے ایک چھوٹی وسعت کے بیچ جو مُرگائی کا سَینس کہلاتا ہی * عضلے کی اندر والی سطح مڑھی ہوئی ہی لعابدار پردہ اور ریشہ دار پردےکے پڑھاو سے * نیچے والا کنارہ لپیٹا ہوا ہی درمیانی سکڑنیوالے سے مگر سامھنے کو وہ اُسنے الگ کیا ہوا ہی اِسٹیلو فارنجیس اور گلاسو فارنجیل نتھوں کے ذریعے سے * وہ فارنکس کو بھی اینٹھتا ہی

جسمدہ ریشہ دار پردہ جو فارنکس کو پیچھےکی طرف سے کھوپری کی جڑ کے ساتھہ لگا کر اُسکے پچھلے قعر کو پورا کرتا ہی وہ متصل ہی بیچ میں آکسیپٹل ہڈّی کی جڑ کے نکال سے اور پہلو میں کنپٹی کی ہڈّی کے سخت حصے اور یُوسٹیکئن نالی سے * جسسے مضبوط ریشے کنپٹی کی اور آکسیپٹل ہڈّیوں

نیچے کو عبور کرکے وہ دوڑتی ہی اوپر اور سامھنے کی جانب کو درمیان مَیلوہیوائڈ اور ہیوگلاسس
عضلوں کے

زبان کے نیچے کی گلٹی زبان کے اگلے حصے کے نیچے لعابدار پردیکے باہر دھری ہوئی ہی اور حبڑیکی
درونی سطح پر سمفیسس یعنے گرہ کے نزدیک ایک دباو میں بیٹھالی ہوئی ہی * شکل میں وہ بادام کے
مشابہ ہی اور اُسکا قطر اکثر بڑھا ہوکر پیچھے اور باہر کیطرف رہا کرتا ہی * اوپر کی جانب کو وہ
واقع ہی نیچے لعابدار پردیکے جو سبب اُسکے کچھہ اُبھرا ہوا ہی * اور گستیٹوری نتا اُسکے نیچیوالے حصوں
کو لِپتا ہی * نیچے سطح حبڑیکے رتمس کے ساتھہ پیوستہ ہی اور درونی جینیوھیوگلاسس عضلے کے ساتھہ *
یہ گلٹی اِس عضلے کے وارپار پھیلکر مخالف جانب کی گلٹی کو مس کرتی ہی * اِس گلٹی کی ترکیب
اُسیطرح کی ہی جیسی پرانڈ اور حبڑیکے نیچے کی گلٹیوں کی اور اُسکی نالیاں جو شمار میں سات ہیں
زبان کے نیچے لعابدار پردیکی سکن میں کھلتی ہیں

وِاَرِنکس انسانِگس کا اوپر والا پھولا ہوا حصہ ہی جسکے ذریعے سے منھہ اور ناک کا علاقہ معدہ اور
پھیپھڑوں کے غاروں سے ہوا کرتا ہی * وہ دھرا ہوا ہی گھیرے سے ریڑھہ کے سامھنے اور پھیلتا ہی
کھوپڑیکی جڑ سے جوتھی یا پانچوین گردن کی ریڑھہ کی ہڈی اور لَارِنکس کی حلقہ دار کرّی تک * اِس
حالت میں وہ اٹکا ہوا ہی سبب اسی پیوستگی کے اوپر کو ہریک جانب میں اُکسیپیٹل ہڈّی کی جڑ
کے نِکال سے اور کنپٹی کی ہڈّی کے سخت حصے سے اور اِسفینوائڈ ہڈّی کے درونی ٹِریگائڈ طبق سے * اِسکے
نیچے اور سامھنے کو وہ ملصق ہی ٹِریگومکسِلری رباط سے اور نیچیوالے حبڑیکی مَیلوہیوائڈ نوک کے پچھلے
حصے سے اور زبان کے کنارے سے * اور سامھنے کی طرف وہ زبان کی جڑ کی ہڈّی اور لَارِنکس کے
کناروں سے لگا ہوا ہی

وِاَرِنکس کی شکل مخروطی ہی جسکا قاعدہ اوپر کو اور نوک نیچیکو ہوتے ہیں * وہ رکھا ہوا ہی
پیچھے ناک اور مُنھہ اور لارِنکس کے جو سب اُسی میں کھلتے ہیں اور سامھنے ریڑھہ اور لانگس کولائی
اور رِکتس کیپیٹس اِنتیکس میجر عضلوں کے جنکے درمیان کچھہ جالہ دار ملاوٹ پڑی ہوئی ہی * ہر ہر
طرف اُسکی اِستلائڈ نِکال اور عضلے ہیں ساتھہ پرانڈ گلٹی اور کرانڈ شرائین ( جسمیں کی درونی نزدیک تر
ہی نرونی سے ) اور اندر والی شاہ رگ اور آٹھواں اور نواں اور سمپتھیٹک پٹھوں اور اُنکی شاخوں کے *
اور اِسکے بھی زیادہ سامھنے طرف کو حبڑیکا کونا اور درونی ٹِریگائڈ عضلہ واقع ہیں جو اُسکے اوپر والے
حصے پر اُبھرتے ہیں مگر اُنکے درمیان ایک جالہ دار وسعت حایل ہو جاتی ہی * اور وِارِنکس کے نیچے والے
حصے میں ہریک جانب کو کرانڈ سریاں اور شاہ رگ اور تھیرائڈ گلٹی رکھی ہوئی ہیں

وِاَرِنکس کی تھیلی مرکب ہی ریشوں سے تیں پتلے سکڑنے والے عضلوں کے جو اِسطرح سے مرتب ہیں
کہ نیچے والے عضلے کے اوپر کے ریشے درمیانی سکڑنیوالے کے نیچیوالے حاشیے کی سمت اونچے کو باہر سے
چڑھتے ہیں اور درمیانی سکڑنیوالے کے اوپر والے ریشے اسی طرح سے اوپر والے عضلے کے نیچے کے ریشوں کو
چھپاتے ہیں * تھیلی کا اوپر والا اور پچھلا کنارہ پورا ہوتا ہی ایک ریشہ دار پھیلاو سے جو پیوستہ ہی
اُکسیپیٹل اور کنپٹی کی ہڈّیوں سے اور اُترتے ہوئے پتلا ہوکر جالہ دار پردہ ہو جاتا ہی

نیچیکا سکڑنیوالا عضلہ جو کہ وِارِنجیئل عضلوں میں سب سے زیادہ اور سطحی ہی نکلتا ہی ایک
گوشت کا نِکال ہوکر حلقہ دار کرّی کے کنارے سے جو سامھنے کی طرف کَریکوتھیرائڈ اور پچھیکی جانب
پچھلے کَرِیکواریٹینوائڈ عضلوں کے اتصال کے بیچ میں واقع ہی اور تھیرائڈ کرّی کے پہلو کی ترچھی بلندی
سے اور بھی بلندی کے پیچھے کی کرّی کی سطح سے * ریشے اصل سے درمیانی خط تک نکلتے ہیں درحالیکہ
نیچیوالے ریشے قریب سیدھے ہوتے ہیں اور اوپروالے درمیانی سکڑنیوالے کے نیچیکے ریشوں کے بہت اوپر چڑھتے
ہیں اور بیچوالے ریشے اُن دونوں کے درمیان واقع ہیں * یہ سب پیچھیکی طرف درمیانی خط کی سیون میں
داخل ہیں * حبڑیکے نیچے اِس عضلے کی سطح ڈھپی ہوئی ہی اِسترنوتھیرائڈ عضلے اور تھیرائڈ جسم اور کرانڈ

اِن ہڈیوں کے علاوہ کنپٹی کی اور آڑی جھڑکی اور اگلی کان کی شریانیں جو گلٹی کے جسم میں شروع ہوتی ہیں متفرق سمتوں میں اُسپر سے گذر کرتی ہیں * کنپٹی کی رگ کا تنہ اُسکے اندر ہی اور جھڑکے نتھے جو پہلے اُسکے پیچھے رکھے جاتے ہیں اکثر اُسمیں متّصل کر دو بس خاص شاخوں میں منقسم ہوتے ہیں اور پھر یہ شاخیں چھوٹے اور اور حصوں میں تقسیم ہوکر اُسپر پھرتی ہیں * کان کا دُھما بھی اُس میں اوپر سے گذرتا ہی * اُسکے جسم میں کئی چھوٹی لمفتک گلٹیوں کو بھی وہ لیتی ہی جو اپنی صرح رنگت سے پہچانی جاتی ہیں

یہہ گلٹی ڈھیلی ہوئی ہی ایک دبز ریشہ دار پردے سے جسّے نکال مستعد ہوکر اُسکو لوبس یعنی حصوں میں تقسیم کرتے ہیں اور پھر اِن لوبس کو دانہ دار لوبیولس میں * اور یہہ معلوم ہوتا ہی کہ ہر ایک لوبیول ایک مسامدار اسفنجی جسم ہی جسمیں شریانیں اور رگیں اور آلایس گدار نالیاں بھری ہوئی ہیں * اُسکی شریانیں نکلتی ہیں باہر کی کراتِدْ اور اوپر کی کنپٹی کی اور آڑی جھڑکی اور کان کی شریانوں سے * اُسکی رگوں کا نام اور رستہ موافق شریانوں کے ہی اور اُسکے نتھے اگلے کان کے اور جھڑکے نتھوں سے نکلکر معلوم یہہ ہوتا ہی کہ گلٹی کے جسم میں گم ہوجاتے ہیں

پرانِدْ نالی مرکب ہی مجموعہ آلایس گدار نالیوں سے جو ہر ایک لوبیول سے نکلتی ہیں اور ہر ایک لوبیول چھوٹے کونوں میں متصل لوبیولس کے کونوں سے بلا واسطہ ملکر ایک نالی کو ترکیب دیتے ہیں جوکہ گلٹی کے اگلے حاشیے کے بیچ سے نکلتی ہی اور اِسٹینو کی نالی کہلاتی ہی * یہہ نالی متوازی الافق ہوکر گذرتی ہی سامھنے کی جانب کو زیگومیٹک محراب کے نیچے ناپ چھہ خطوں تک اور ماسٹر عضلے کو سیدھی عبور کرتی ہی جسکے اگلے کنارے پر جربی کے ایک ڈھیر کے سامھنے جو وہاں رکھا ہوا ہی وہ کج ہوکر گال کی جربی کے اندر گہری ڈوبتی ہی اور گال کے عضلے کو اُسکے اور منہہ کے لعابدار استر کے درمیان کئی خطوں کی وسعت تک ترچھی دوڑ کر چھید کرتی ہی * وہ منہہ کے غار میں پہلے اور دوسرے پیسنے والے دانتوں کے درمیان اور اُنکے سروں کے برابر کھلتی ہی * یہہ نالی اکثر ایک چھوٹی زائد گلٹی کے ہمراہ ہوا کرتی ہی اور پیسنے والی گلٹیوں سے گھیری ہوئی ہوتی ہی جنمیں سے کچھہ تو یکبارگی منہہ میں کھلتی ہیں اور کچھہ نالی میں

جھڑکے پٹھے کی ایک بڑی شاخ اور جھڑکی شریان کی کئی شاخیں دوڑتی ہیں پرانِدْ نالی کے لماں میں جو مرکب ہی دو پردے سے ایک بیرونی اور دوسرا درونی اور منہہ کے لعابدار استر کے ایک نکال سے

جبڑیکے نیچے کی گلٹی زباں کی جڑ کی ہڈی کے اوپر کیطرف اور نیچیوالے جبڑیکے جسم کے کچھہ نیچے دھری ہوئی ہی * پرانِدْ گلٹی سے وہ چھوٹی پر زباں کے نیچے کی گلٹی سے بڑی ہی * باہر کیطرف اور نیچیکی طرف کو وہ منطبق ہی ساتھہ ایک دباؤ کے نیچیوالے جبڑیکی ہڈی پر جسمیں وہ بیٹھالی جاتی ہی جبکہ جبڑا دبھاتا ہی اور جبکہ جبڑا اُبھرتا ہی تب وہ اُس سے جدا ہوکر زبان کی جڑ کے اوپر کے کھنڈ میں ظاہر ہوتی ہی * اندر اور اوپر کیطرف کو وہ منطبق ہی ساتھہ ڈائگاسٹرک اور سٹائلوگلاسس عضلوں اور ہیوگلاسّل اور لنگوال پٹھوں کے * اُسکی بڑی طرف جھڑکی شریان سے ہی جو اُسکے پچھلے کنارے اور اُسکی بیرونی سطح کے پیوستہ حصے پر ایک کھدائے میں دوڑتی ہی

اُسکی اور پرانِدْ گلٹی کی ترکیب ایکہی ہی * اور اُسکی شرائین جھڑے اور زباں کی شریانوں سے نکلتی ہیں اور رگیں شریانوں کے مطابق ہوتی ہیں * اُسکے نتھے مستعد ہوتے ہیں زباں کے نتھے سے اور دانتکے نتھے کی میلوہیوائڈ شاخ سے * اور اُسمیں جبڑیکے نیچے کی گلٹی سے نکلے ہوے تمام نتھے داخل ہوتے ہیں * اِس گلٹی کی نالی کو وارٹن کی نالی کہتے ہیں * جو کھلتی ہی ایک بہت تنگ سوراخ سے نوک پر ایک بہت بلند اور متحرک پیپلا کی جو کاٹنے والے دانتوں کے نیچے رکھا ہوا ہی * وہ ترکیب دی گئی ہی لوبیولس کی چھوٹی آلایس گدار نالیوں کے مجموعہ سے * اور اوّلاً گسٹنٹوری نتھے کے نیچے واقع ہوکر اور بعد اِسکے گلٹی کو پہنچنے سے قبل اُس

منھہ کے غار کا جو پچھلا سوراخ ھی اُسکو فارسرکا اِصپمس کہتے ہیں اور وہ بطور ایک رستے کے ھی درمیاں منھہ اؤر فارنکس کے اؤر محدود ھی نیچکو بو زباں کی جڑ اؤر اوپر کو نرم تالو کے غیر ملصق کنارہ سے اؤر منقسم ھی کوّے اؤر دونوں طرف کے دو ستونوں سے دو نصف محرابوں میں * وہ بہت پھیل سکتا ھی اور یہاں تک سکڑ بھی سکتا ھی کہ قریب بند ہونیکے ھو جاتا ھی

نرم تالو کی گلٹیں اسطرح کی ہوتی ہیں جیسی کہ ہونٹھوں اؤر گالوں کی اور مشابہت رکھتی ہیں تھوک کی گلٹیوں سے * اُسمیں رگیں اور شریانیں بہت کثرت سے ہیں اؤر اُسکی شریانیں تالو والی اوپر اؤر نیچیوالی فارنجیل سرائنس سے نکلتی ہیں اؤر رگوں کے بھی وہی نام ہیں جو کہ شرائیں کے ہیں ور رسنہ بھی ایک ھی ھی * اُسکے پٹھے نکلتے ہیں تالو کی شاخوں سے جو کہ ینکل کی گلٹی سے منسعب ہوتی ہیں اؤر گلاسو فارنجیل پٹھے سے

نرم تالو میں جونکہ قابلیت اؤر استعداد سکڑ جانے اؤر اونچا ھو جانے اور نیچا ھو جانیکی وقت نگلنے کسی چیز کے اؤر تلفظ کرنے صاف آوازوں کے اؤر سدھرنے میں بولی کے ھی اِسلئے وہ ایک بہت کام کی چیز ھی

ٹانسلس عبارت ہیں دو جماو سے لعابدار فالیکلز کے جو کہ واقع ہیں ہر ہر طرف ایک ایک نرم تالو کے ستونوں کے درمیاں اؤر زباں کے کنارہ کے اوپر اؤر نرم تالو کے نیچے * اُنکے جسم بیضی ہوا کرتے ہیں ساتھہ اختلاف مقدار کے اؤر شکل میں وے بادام کے ساتھہ مشابہت رکھتے ہیں اؤر فالیکلز کا اکثر تو یہہ حال ہوتا ھی کہ وے سطح پر کھلے رہتے ہیں * باہر سے ہریک ٹانسل ملصق ھی فارنکس کے اوپر کے سکڑ نیوالے عضلہ سے جسکے پرے دروبی زِتریگائڈ عضلہ اور مقابل کے جبڑیکا کونہ ھی * ٹانسل کے پیچھے دروبی کرائڈ شریاں ھی

تھوک کی گلٹیں شمار میں ہر ہر طرف تیں ہیں اؤر جس جگہہ پر جسکا موقع ھی اُسی محل کے نام سے وے بلائی جاتی ہیں اِس تفصیل سے کہ ایک تو پرائڈ اؤر ایک سب مکسلریہ اور ایک سب لِنگوال کہلاتی ھی اور جوتھے رسالے کی چھبّیسویں تصویر کے پانچویں نقش میں وے دکھلائی دیتی ہیں

پرائڈ گلٹی کہ بسبب کاں کے قرب کے یہہ نام رکھتی ھی پرائڈ غار میں دھری ہوئی ھی * وہ محدود ھی سامھنے سے تو نیچیوالے جبڑیکے ریمس کے پچھلے کنارہ سے اؤر پیچھیکو کاں کے بیرونی میاٹس اؤر ماسٹائڈ نکال سے اؤر اوپر کو زِنگومیٹک محراب سے اؤر نیچیکو نیچیوالے جبڑیکے کونہ سے اؤر اندر کیطرف کو اِسٹائلائڈ نکالوں اؤر عضلوں سے جو کہ اُسے نکلتے ہیں * سب تھوک کی گلٹیوں سے وہ بڑی ھی اؤر اُسکی شکل سوڈول نہیں ھی * اُسکی باہر والی سطح چوڑی اؤر اوپر سے نیچے کو مستطیل کی صورت ہوتی ھی پر اُسکی چاروں جانب میں ترتیب نہیں * وہ چمڑہ کے نیچے ھی لیکن پرائڈفیسیا سے اؤر کبھی کبھی کچھہ عضلی ریشوں سے ڈھپی ہوئی ہوتی ھی * اُسکی اگلی سطح میں ایسا کھداپہ بنا ہوا ھی کہ نیچیوالے جبڑیکے ریمس کا پچھلا کنارہ اُسمیں بسبت کھا سکے اؤر اُنکے درمیاں ایک پرما یا کچھہ خانہ دار بناوت بھی ھی اؤر وہ رکھی ہوئی ھی ساتھہ اندر کے ٹریگائڈ عضلے اؤر اِسٹیلو مکسلری رباط اؤر ماسیٹر عضلے کے جسے وہ الگ کی ہوئی ھی سامھنے کی طرف جبڑیکے پٹھے کی شاخوں اؤر جبڑیکی آڑی شریاں سے * اُسکی پچھلی سطح پیوستہ ھی ساتھہ کرّیدار حصہ کاں کے باہر کی نالی کے جسے وہ چمٹتی ھی ساتھہ سکیں خانہ دار بناوت کے * اسکی اندر کی جانب فقط ایک کنارہ ھی جو اِسٹیلائڈ نکال اؤر اُسکے عضلے اؤر رباط کے نزدیک رکھا ہوا ھی اؤر متصل ھی باہر کی کرائڈ شریاں سے جسکے لئے وہ ایک کھداپہ اؤر کبھی کبھی ایک پوری نالی بناتی ھی * اسکی اوپر والی انتہا نزدیک ھی زیگومیٹک محراب کے اؤر کنپٹی اؤر جبڑیکے بیچ کی گرہ کے * اؤر اسکی نیچیوالی انتہا اُس جگہہ میں واقع ھی جو جبڑیکے کونے اؤر اِسٹرنوماسٹائڈ عضلے کے درمیاں ھی اؤر اُسکے اؤر جبڑیکے نیچے کی گلٹی کے بیچ میں ایک پر ریشہ دار دیوار حایل ھی

لگی ہوئی ہے اور ٹنسر پالیٹائی عضلے کے ریشوں سے جڑی ہوئی ہے * جیسا وہ تالو میں اُترتی جاتی ہے اُسا ہی نلی ہوتی ہے

لویٹر پالیٹائی عضلہ جو کہ آدھا اندر کو اور آدھا تالو کے باہر کو ہے ایک موٹا گول سا عضلہ ہے کہ کنپٹی کی ہڈی کے سخت حصہ کی سطح زیریں اور یوسٹیکیئن نالی کی بیچکی سطح سے نکلتا ہے * اُسکے ریشے اوپر سے سیدھے نیچیکو اُترتے ہیں اور اوپر کے کنسٹرکٹر عضلے کے تیڑھے ریشوں کے اوپر فارنکس میں داخل ہوتے ہیں اور اِس عضلہ اور لعابدار پردہ کے درمیان ہوکر سخت تالو کے کنارۂ زیریں کیطرف دوڑتے ہیں اور بعض اُنمیں سے ریشہ دار پردے میں داخل کئے جاتے ہیں اور بعض جانب مقابل کے ریشوںکے ساتھ ازیگس یووَلی کے نیچے ملجاتے ہیں * اِس عضلے کی ابتدا فارنکس کے باہر ہے جسکے اندر وہ یوسٹیکیئن نالی کے پیچھے رکھا ہوا ہے * اُسکی باہر والی سطح پانچویں پٹھے اور فارنکس کے اوپر والے کنسٹرکٹر سے ہوئی ہے اور اُسکی بھیتر والی سطح متصل ہے لعابدار پردے سے اور اُسکی انتہا کے پاس ازیگس یووَلی کے ریشوں سے

ٹنسر پالیٹائی ایک بہت ہی پتلا عضلہ ہے بہ نسبت لویٹر پالیٹائی کے اور اپنے گھیرے کنارے کے پاس پسیلا ہے * وہ نکلتا ہے اِسکیفائڈ فوسا سے درونی ٹریگائڈ طبق کی جڑ کے پاس اور اِسفینائڈ ہڈیکی اُس پاس کی سطح سے اور یوسٹیکیئن نالی کے اگلے اور پیچھے والے حصہ سے جو کہ اِس عضلہ اور لویٹر پالیٹائی کے درمیان گذرتی ہے * اُسکے ریشے ایک پتلی سی پتی بناتے ہیں جو کہ ٹریگائڈ فوسا کے اندر اور درونی ٹریگائڈ طبق اور عضلہ کے درمیان رکھی ہوئی ہے اور پنسی کے سے نکال کیطرف اُترتی ہے * یہاں سے یہہ عضلہ پسیلا ہوکر اندر کو پنسی کے سے نکال کے گرد پھرتا ہے جسکے ساتھ وہ ملا ہوا ہے اور اخیر کو منتہی ہوتا ہے ایک چوڑے ریشہ دار پھیلاو میں جو کہ اُس محل پر زیادہ گہرا ہے بہ نسبت اور کسی دوسرے عضلہ کے اور اوپر کیطرف ایک بلندی سے لگا ہوا ہے جو کہ تالو کی ہڈی کے تالو کے طبق کی نیچیوالی سطح پر واقع ہے اور تالو کے ریشہ دار پردیسے بھی ملجاتا ہے * باہر سے وہ پانچویں پٹھے اور درونی ٹریگائڈ عضلہ اور تالو کی نیچیوالی شریاں کی ایک چھوٹی شاخ سے متصل ہے اور اُسکی بھیتر والی سطح یوسٹیکیئن نالی اور درونی ٹریگائڈ طبق سے متصل ہے

ازیگس یووَلی نرم تالو کے بیچ میں واقع ہے اور اوپر کو پھیل کر کوّے کی نوک تک پہنچتا ہے * وہ مرکب ہے دو کم چوڑی پتیوں سے زرد عضلی ریشوں کی جنکے بیچ میں تھوڑا ہی سا فاصلہ ہے اور جو کہ سخت تالو کے پچھلے کنارےکے بیچ میں ریڑھ سے لگے ہوے ہیں اور سخت تالو سے ریشے نیچیکو اُترتے ہیں کوے کی نوک میں منتہی ہونیکے لئے * نرم تالو کی پچھلی سطح پر جتنے عضلے ہیں اُن سب کے اوپر دھرا ہوا ہے اور بعض لعابدار گلٹیوں کے ساتھ ملکر کوے کی ترکیب دینے میں اُسکو بڑا دخل ہے

نرم تالو سے تھوڑا سا نیچیکو اُترکر ہرہر طرف دو اُبھری ہوئی شکنیں ہیں لعابدار پردیکی جنکو نرم تالو کے ستون کہتے ہیں * ایک ایک اُنمیں سے اسی طرف کے ٹانسل کے مقابل میں رکھا ہوا ہے * اُنکی ترکیب پالیٹوگلاسس اور پالیٹوفارنجیس عضلوں کے ریشوں سے ہوتی ہے

پالیٹوگلاسس عضلہ یا فارسر کے اِستھمس کا سمٹنے والا گوشت کے ریشوں کی ایک چھوٹیسی پٹی ہے کہ نرم تالو سے زبان کے کنارے تک پھیلتی * نرم تالو میں اُسکی ابتدا پالیٹوفارنجیس کے ساتھ ملی ہوئی ہے اور جہاں پر وہ زبان کے کنارے میں داخل کیا گیا ہے وہاں کے ریشے اِسٹئلوگلاسس کے ریشوں سے مخلوط ہیں * فارسر کے اِستھمس کے بنانے میں وہ اعانت کرتا ہے اور ٹانسل کے سامھنے رہکر نرم تالو کا اگلا ستون بناتا ہے اور لعابدار پردیکے نیچے ہی دھرا ہوا ہے * پالیٹوفارنجیس عضلہ پچھلے ستون کے اُبھار کا باعث ہے اور اوپر کیطرف نرم تالو کی ایک عضلی تہ میں لویٹر پالیٹائی کے نیچے پھیلا ہوا ہے * اُسکے ریشے فارنکس کے پچھلے حصے کے عضلوںسے اٹکتے ہیں اور تھیرائڈ کرتی کے پچھلے کنارہ تک وے پہنچتے ہیں * یہہ عضلہ ٹانسل کی پچھلی حد ہے

لعابدار پردہ اور گال کی گلٹیوں کے اندر کی طرف سے اور محدود ہی سامنے کو ہونٹوں کی سیون سے
اور پیچھے کو نیچے کے جبڑے کے ریمس اور اِسٹھمس سے اور اوپر اور نیچے کو جبڑوں کی جڑوں کے کناروں کی
سطح بیرونی سے لگا ہوا ہی اور اُسکے اندر کی سطح میں پیراٹڈ دلی کا سوراخ اور گال اور منہہ کی گلٹیوں
کے باریک حصے ہیں * گالوں کی شریانیں نکلتی ہیں جبڑیکی اور آڑی جبڑیکی اور گال کی اور نیچلی دانت
کی شریانوں سے اور اُنکی رگیں نام اور رسد میں شریانوں سے مساوی ہیں * اُنکے لمفیٹکس گردن کی اور
پیراٹڈ لمفیٹک گلٹیوں میں کھلتے ہیں اور اُنکے پٹھے دماغ کے ساتویں اور پانچویں یعنی سوپرسوڈ نورا کی
شاخیں ہیں * مردوں کے گال بالوں سے چھپے ہوئے ہوتے ہیں جنکو گلمچھے کہتے ہیں اور چبانے اور چوسنے
اور بانسری وغیرہ کے بجانے اور آوازوںکے تلفظ میں وے مدد کرتے ہیں

سخت تالو یا تالو کی محراب منہہ کی چھت ہی * اُسکی شکل محراب دار ہی اور وہ محدود ہی
سامنے کو دانتوں سے اور دونوں پہلو اور پیچھیکو ولم پالیٹائی سے جسکے ساتھہ وہ ملحق ہی * وہ مرکب
ہی ایک ہڈیکے ڈھانچے سے جسکا بیان اوپر ہوچکا اور ایک ریشہ دار اور لعابدار پردے سے جوکہ مشہور
اور ممتاز ہی واسطے اُسکے سفیدی مائل رنگ اور گاڑھے پن اور لمبی سطح سے خوب چپٹے کے اور ایک تہ
سے تالو کی بھوک کی گلٹیوں کے رگوں اور پٹھوں سمیت

مسوڑھے منہہ کے لعابدار استر کے دو حصے ہیں جو کہ دانتوں کو گھیرے ہوئے ہیں * وے مشہور ہیں
واسطے اُنکی متانت اور شریوشتیم سے خوب جڑنے اور کڑیکی سی سختی اور گھٹیا درجہ حس کے * وے گھیرے
ہوئے ہیں دانتوں کی جڑوں کے اُن حصوں کو جو کہ دانتوںکے خانوں سے نکلے ہوئے ہیں اور واقع ہیں دانتوں کے
درمیان کی جگہہ میں اور اُنکے خانوں کے استر بھی ہیں اور اُنکے لئے ایک قسم کی پیریوسٹیم
بناتے ہیں

مسوڑھے اور تالو کی شریانیں جبڑیکی اندر والی اور جبڑیکی شریانوں کی شاخیں ہیں اور رگیں شرائین کے
مساوی ہیں اور پٹھے دماغ کے پانچویں جوڑے سے آتے ہیں

سخت تالو ناک اور منہہ کے غاروں کو جدا کرتا ہی اور چبانے اور نگلنے اور آوازوں کے تلفظ
میں کام آتا ہی

مسوڑھے دانتوں کو اُنکے خانوں میں مضبوطی سے قایم رکھتے ہیں اور دانتوں کے گرپڑنیکے بعد جیسا کہ
بڑھاپے میں ہوتا ہی وے سخت ہوکر دانتوں کے قایم مقام ہوتے ہیں

ولم پالیٹائی یا نرم تالو ایک متحرک حصہ ہی بشکل مربع کے اور سخت تالو کے پچھلے کنارہ سے لگا
ہوا ہی * وہ سمت الراس سے فارمز کے اِسٹھمس کے اوپر اور پیچھیکو لٹکتا ہی جسکے سوراخ کو وہ بالکل
بند کر لیتا ہی جب اُسکو پیچھیکو کھینچتے ہیں * نگلنے کے وقت وہ متواری الافق رکھا ہوا ہوتا ہی اور
فارینکس کے اوپر والے حصے کو نیچے والے سے الگ کرتا ہی * ولم کی اگلی سطح نیچے اور سامنے کو پھری
ہوئی ہی اور منہہ کی چھت سے پیوستہ ہی اور پچھلی سطح فارنکس کی سمت کو دکھلائی دیتی ہی اور دونوں
کے بیچ میں ایک لکیر ہی جسّے کہ اِن دونوں کا اصل میں جدا ہونا معلوم ہوجاتا ہی * اُسکا اوپر
والا کنارہ تالو کی ہڈیکے تالو کے طبق کے حاشیے سے لگا ہوا ہی اور نیچے والا الگ ہی اور اُسکے بیچ کی
لکیر میں ایک لمبا سا لٹکتا ہوا نکال ہی جسکو کوّا کہتے ہیں اور اُسکے دونوں جانب کو ایک
محرابدار حصہ ہی جوکہ دونوں طرف سے ملکر تالو کی محراب بناتا ہی * نرم تالو مشتمل ہی ایک
اپونیوروسس یعنی ریشہ دار پردہ پر جوکہ چند عضلوں سے حرکت پاتا ہی مع تھوڑی لعابدار گلٹیوں
اور رگوں اور پٹھوں اور جاذب دار برتن کے اور یہ سب منہہ کے لعابدار استر سے ڈھنپے ہوئے ہیں * اگر
لعابدار پردہ ہوشیاری سے الگ اُتار لیا جاوے تو اُسکے نیچے ہر ہر طرف ایک ایک لوینٹر اور ٹنسر پالیٹائی
عضلہ ہوتا ہی علاوہ ازیگس یُووُلی عضلے کے مایل مردری ریشوںکے جو کہ بیچ میں ہوا کرتے ہیں *
اپونیوروسس عبارت ہی ایک سفید چمکتی ہوی ریشہ دار بناوٹ سے جو کہ اوپر کو سخت تالو سے

ہی * وہ مسمل اور مرکب ہی آلات پیچیدہ سے جسسے کہ غذمیں چبانے اور چکھنے اور تھوک میں
ملانے اور نگلنے کی ابتدا اور آوازوں کے مخرج کی علاقہ رکھتی ہی

منھہ کے غار کی لمبائی چوڑائی غذا کی نالی کے اور سب حصوں کی لمبائی چوڑائی سے بڑی ہی اور
اُسکی سمت متوازی الافق ہی اور وہ شکل میں ٹھیک بیضی ہی جسکا بڑا سرا سامھنے کو ہی * وہ مسمل ہی
ایک اوپر والی دیوار یا چھت پر جو کہ تالو سے بنی ہی اور ایک نیچے والی دیوار پر جو خاصکر زبان
سے بنتی ہی اور ایک اگلی دیوار پر کہ ہونٹھوں اور دانتوں کی جڑ کے خانوں کی محرابوں اور دانتوں سے
مرکب ہی اور دو پہلو والی دیواروں پر جو اُنہیں محرابوں اور دانتوں اور گالوں سے بنی ہیں * وہ دو
سوراخ رکھتا ہی ایک تو اگلا جو منھہ کا چھید بناتا ہی اور دوسرا پچھلا جو اُس غار اور فارِنکس کے
درمیان علاقہ ٹھیراتا ہی اور بسبب تنگ ہونیکے فاَسِز کا اِسْتھمَس کہلاتا ہی

ہونٹھہ جو کہ منھہ کی اگلی دیوار بناتے ہیں دو متحرک ہلنے والے اور گدّے والے حصے ہیں کہ اُس
غار کو بند کرلیتے ہیں اور منقسم ہیں ایک اوپر والے اور ایک نیچے والے لب میں * اِن دونوں میں سے
نیچیکا ہونٹھہ زیادہ بڑا اور متحرک ہی * سمت اُنکی اوپر کو ہی اور وے مرکب ہوتے ہیں ایک اگلی
یا چمڑے کی سطح اور ایک پچھلی یا لعابدار سطح اور ایک جُڑے ہوئے اور ایک الگ کنارہ اور
دو پہلووں سے * وے شامل ہوتے ہیں عضلی تہ کو آربکیولیرس یعنے گول عضلہ کی جو کہ باہر کیطرف
چمڑے اور اندر کو لعابدار پردیسے ڈھپی ہوئی ہی اور ہونٹھوں کی گلٹیاں عضلی اور لعابدار پردیکے درمیان
رکھی ہوئی ہیں * اوپر والے ہونٹھہ کے سامھنے کی سطح میں ایک گڑھا ہی بیچ کی لکیر کے برابر جسکو
ناک کے نیچیکا کھنداہ کہتے ہیں اور جو ناک کے بیچ کی دیوار کے پاس شروع ہوکر ایک گول نوک
میں آخر ہوتا ہی * بعضے آدمیوں کا لب پیدائش سے اس کھنداہکے ایک کنارہ اور کبھی دونوں کناروںکے
پاس سے کٹا ہوا ہوتا ہی * مرد کے اوپر والے ہونٹھہ پر کڑے بال ہوتے ہیں جنکو موچھیں کہتے ہیں *
اُسکی پچھلی جانب الگ ہی مگر بیچ کی لکیر میں لعابدار پردیکی ایک شکن سے لگی ہوئی ہی جسکو
ہونٹھہ کی فرینم یا لگام کہتے ہیں * یہہ سطح ہمیشہ تر اور دانتوں اور مسوڑھوں سے ملی ہوئی رہتی
ہی * ہونٹھوں کے لگے ہوے کنارے پہلو کیطرف سے اور اندر سے اور باہر سے چمڑے اور لعابدار استر اور
گالوں کے عضلوں سے محدود ہیں اور اوپر والا ہونٹھہ ناک کی جڑ سے محدود ہی اور نیچیکا لب ایک
آڑی پستی سے جو کہ اُسکے اور ٹھڈّی کے درمیان ہی اور مِنٹو لیبیئل خندق کہلاتی ہی * ہونٹھوں کے الگ
کنارے گول اور ایک طرح چھال سے ڈھپے ہوے ہوتے ہیں جسکی صفت چمڑے اور لعابدار پردکے بیں بیں
ہی اور جس پر آڑی جھریاں پڑی ہوئی ہیں * مُٹاپا اُنکا ہر شخص میں مختلف ہوا کرتا ہی اور افریقہ
اور حبش کے لوگوں کے لب بہت بڑے اور اُبھرے ہوے ہوتے ہیں

الگ کناروں کے پہلو والے حاشیے پتلے ہوتے ہیں اور ہونٹھوں کے کونے بناسکے واسطے ملجاتے ہیں

ہونٹھوں میں رگیں اور شریانیں اور پٹھے بہت کثرت سے ہیں * اُنکی شریانیں یے ہیں * کارُنری جو کہ چہریکی شریان سے
نکلتی ہی اور بکّل یعنے گال کی شریان اور اِنفرا آربیٹل اور الوِیُولر جو کہ اوپر والے ہونٹھہ کے لئے مقرر ہیں
اور ٹھڈّیکی شریان جو کہ نیچے والے ہونٹھہ اور ٹھڈّیکے واسطے موضوع ہی * یے سب جبڑیکے اندر کی شریان
کی شاخیں ہیں اور اُنکی رگوں کے بھی وہی نام اور رستے ہیں جیسا کہ شرائین کے * اور اُنکے لِمفٰیٹکس جبڑوں کی جڑ
کی گلٹیوں میں منتہی ہوتے ہیں * اور اُنکے پٹھے فیشیل یعنے دماغ کے پانچویں اور ساتویں پٹھوں کی شاخیں ہیں

منھہ کی اگلی حد ہونے اور تھوک کے ہمیشہ نکلنے کو مانع ہونیکے علاوہ ہونٹھوںکے اور بھی کئی فائدے
ہیں جیسا پینا اور چوسنا اور پھونکنا اور بانسری کی قسم کے باجوں کا بجانا اور آوازوںکا تلفظ * اور ہوا
و ہوس نفسانیکے اظہار میں بھی اُنکو بڑا دخل ہی چنانچہ تکبّر اور حقارت اور غم اور غصہ وغیرہ

گال منھہ کے پہلو کی دیواریں ہیں اور چہریکے اطراف بناتے ہیں اور ہریک اُن میں سے مرکب ہوتا
ہی بکسینیٹر عضلے کی عضلی تہ سے مع چمڑے اور خانہ دار بناوٹ اور رگوں اور پٹھوں کے باہر کی طرف سے اور

# ۴۳ تینتالیسوین تصویر

اس تصویر میں منھ اور ہونٹھوں اور تھوک کی گلٹیوں اور فارِنکس اور ایسافگس اور معدے کی تشریح ہی

پہلے نقش میں منھ کی تشریح ہی اور اوپر کے ہونٹھ کا فریَنم یعنے لگام اور سب دانت اور سخت اور نرم تالو اور کوّا اور ٹانسِلز اور فارِنکس کا سوراخ اور زبان مع اپنے فرینم کے اور نیچے کے ہونٹھ کا فرینم اور منھ کے غار کا لعابدار استر اور مسوڑھے نظر آتے ہیں

دوسرے نقش میں تشریح ہی فارنکس اور ایک چھوٹیسے حصہ ایسافگس کی جو اُسکے ساتھ لگاھوا ہی * اس نقش میں فارنکس کو پیچھیکی طرفسے کھول ڈالا ہی تا کہ اُسکے چھید بخوبی معلوم ہوویں اور اُس میں جو ہڈیاں نظر آتی ہیں وے کھوپری کی جڑ کی ہڈیوں کے قطعے ہیں * اس میں جو چیزیں نظر آتی ہیں یے ہیں * پچھلے نتھنے اور یُوسٹیکئن نالیوکے سوراخ اور نرم تالو جسکے بیچ کی لکیر پر ایک چھوٹیسی بلندی ہی جوکہ لعابدار پردیکے نیچے اَزَیگس یُوْوُلا عضلہ کے اُبھرنیسے بنتی ہی اور لعابدار پردہ کی ایک خفیف سی بلندی جوکہ لِویٹرپالِٹائی عضلہ کی سمت کا نشان بتلاتی ہی اور کوّا اور فارِنکس کا سوراخ اور نرم تالو کی محرابیں اور ٹانسلز اور زبان کی جڑ اور اِپیگلاٹِس اور لعابدار پردیکی اِپیگلاٹِڈِیئن اور اَرِیٹینو اِپیگلاٹِڈیئن شکنیں اور لارِنکس کی محدب شکل اور ایسافگس کا سوراخ اور ایسافگس کے لعابدار پردیکی لمبی لمبی شکنیں اور ایک حصہ ایسافگس کا اپنے لمبے لمبے ریشوں سے نشان کیا ہوا اور ٹریکیاآرٹری تقسیم کی ہوئی

تیسرے نقش میں معدیکی باہر کی جانب اور ریشوں کا انتظام اُسکے طبقۂ عضلی میں نمایاں ہیں

چوتھے نقش میں معدہ اور ڈیوآڈینم کا ایک لمبا قطعہ اور اُنکی سطح دورنی اور لعابدار پردیکی ترتیب دکھلائی دیتے ہیں * اِس نقش میں یے چیزیں معلوم ہوتی ہیں * ایسافگس کا نیچے والا حصہ اور معدیکا کارڈیاک سوراخ اور ایسافگس کی اِپیتھیلیَم کی یکایک انتہا معدیکے کارڈیاک سوراخ کے پاس اور لعابدار پردیکی شکنیں اور معدیکی چھوٹی اور بڑی بانکیں اور پیلورَس اور لعابدار پردیکی پیچدار شکن کے جو قطعے پیلورِک سوراخ میں رکھے ہوے اور ڈیوآڈینم کُھلا ہوا اور جیجیونم کی ابتدا اور پہلے والوِیُولیکناٹیوِینٹیز اور ایک حصہ پتّے کی نالیکا اور لبلبہ کی نالی اُسکی انتہا کے پاس

پانچوین نقش میں سیکم کا ایک قطعہ اور ایک حصہ قولون کا الیم کے نیچے والے کنارہ سمیت اور ایلیوکالِک کواڑی نظر آتے ہیں اور اِلیم اُسکی انتہا کے پاس اور سیکم کی اندھی انتہا اور کیچوےکی شکل کا تتمہ اور اُسکا مدخل اور دو ہلالی قطعے جوکہ اِلیوسیکل کواڑی بناتے ہیں اور الیم کا چھید سیکم میں کو اور قولون کی ابتدا اور لعابدار پردیکے رگ دار بکال جو بڑی انتڑی کی چھوٹی تھیلیوں کی حدّیں بناتے ہیں اور لعابدار پردیکی سطح چھوٹی چھوٹی شکنوں میں اُبھری ہوئی منقش ہیں

منھ اور اُسکے ملحقات اُن آلات کی ابتدا ہیں جنسے کہ خدمت ہضم کی تعلق رکھتی ہی *

منھ ایک غار ہی کہ غذا کی نالی کے شروع اور چہریکے نیچے والے حصے میں واقع ہی اور دونوں جبڑوں کے درمیان اور نتھنوں کے نیچے اور گالوں کے درمیان اور ہونٹھوں کے پیچھے اور فارِنکس کے سامھنے دھرا ہوا

